وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّکٰوةَ وَارْکَعُوْا مَعَ الرّٰکِعِیْنَ(البقرۃ،2/43)

اور نماز قائم رکھو اور زکوٰۃ دیا کرو اور رکوع کرنے والوں کے ساتھ (مل کر) رکوع کیا کرو

# نماز کی کتاب




از قلم

صاحبزادہ سید اظہار اشرف جیلانی



ناشر پبلی کیشنز مسکن سادات، کراچی، پاکستان

اللهم صل على سيدنا ومولانا محمد وعلى آله وصحبه وبارك وسلم




**مصنف:** علامہ سید اظہار اشرف جیلانی مدظلہ العالیٰ

**پروف:** سید وقار اشرف جیلانی مدظلہ العالیٰ

**ناشر:** پبلی کیشنز مسکن سادات، کراچی، پاکستان

**مطبوعہ:** ۲۰۲۰

**قیمت:**

# فہرست

# پیش لفظ

تمام تعریفیں اُس عظیم خدا کی کہ جس نے عملی طور پر انسان کو بندگی کے طریقے سیکھائے اور انہیں فرائض میں شامل کر کے مسلمانوں کو اپنی طرف متوجہ رہنے اور کامیاب ہونے کا پابند کیا تاکہ مسلمان اللہ کی چاہت کے مطابق بندگی کا اظہار احسن طریقے سے کر سکیں۔

ہر زمانے میں یہ دیکھا گیا ہے کہ انسان فطری طور پر کسی نہ کسی کے آگے ضرور جھکتا ہے۔ تاریخ گواہ ہے کہ انسان نے جب بھی اپنے خالق کو بھلایا تو آگ کے آگے اپنے سر کو جھکایا، کبھی پتھروں کو اپنا معبود بنایا، کبھی ہوا، پانی اور سورج کو مسجودِ انسانیت سمجھا۔ اِن تمام اعمال کا سبب صرف اور صرف انسان کی غفلت تھی جس کی وجہ سے انسان کی بندگی کا اظہار اُس کی نفسانی خواہشات کے مطابق ہی ہوتا تھا جس کا نتیجہ یہ تھا کہ انسان اپنی عبدیت کا اظہار ناقص اور ختم ہو جانے والی چیزوں کے سامنے کرتا، اپنی سوچ اور فکر کو اس باطل یقین کے تابع رکھتا کہ بس یہی ہمارے معبود ہیں۔

اس بات کا کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ انسان کے لئے ابتداء ہی سے اللہ کی طرف سے ہدایات آتی رہی ہیں۔ یہ انسان ہی کی کچھ کمزوریاں (انا پرستی ، نفس پرستی ، کاہلی، سُستی، ہوس، غرور ، حسد اور جھوٹ ) تھیں جن سے انسان نہ صرف اللہ کے قرب سے دور ہوا بلکہ بے انتہاء مشکلات کا شکار بھی ہو گیا۔ پھر بھی اللہ رب العزت مختلف ادوار میں اپنے مقرب بندوں کو بھیجتا رہا تا کہ انسان اپنی کمزوری کو سمجھ کر اللہ کے کرم اور فضل کے قریب ہو جائے۔

اللہ رب العزت نے جامع اور مستحکم احکامات و ہدایات کے ساتھ انسانیت کے لئے اپنے آخری نبی ﷺ کو بھیجا جو انسانیت کے لئے اللہ رب العزت کی طرف سے محفوظ ہدایات لے کر کے آئے (یعنی آپ ﷺ سے قبل انسان نے اپنے اختیارات کا غلط استعمال کرتے ہوئے اللہ کی ہدایات کو بدل دیا تھا لیکن آپ ﷺ کی بعثت کے بعد اس کی حفاظت کا ذمہ خود اللہ تعالیٰ لے لیا) یہی وجہ ہے کہ آج بھی دین اسلام اپنی تمام ہدایات کے ساتھ اُسی طرح موجود ہے جس طرح رسول ﷺ پر نازل ہوا تھا۔ یہ وہ عظیم ہستی

ہیں جن کے ذریعہ " انسانیت کی معراج "یعنی نماز کو فرضیت کا درجہ عطا کر دیا گیا۔ اس ترقی یافتہ دور میں تمام تر آسانیوں کے باوجود ابھی بھی انسانیت کے لئے انعامات میں کوئی کمی نہیں ہے۔ انسان کا دنیا کی محبت میں گرفتار ہونا اُس کی عدم توجہ کا سبب ضرور رہا ہے لیکن اللہ کا فضل یہ ہے کہ آج مسلمان نماز جیسے بھی ادا کرتے ہیں، اللہ اس کا اجر اُن کو ضرور عطا فرماتے ہیں۔ آج ضرورت اس بات کی ہے کہ مسلمان اس بات کو سمجھے کہ نماز کا حق یہ ہے کہ اس کو اخلاص کے ساتھ ادا کیا جائے۔

نماز ہمارے دین کا ایک اہم رکن ہے اور اس کی پابندی ہر مسلمان کے لیے ضروری ہے۔ اس عظیم عبادت میں انسان کی جسمانی اور روحانی کامیابی ہے۔ نماز انسان کو بہت سی برائیوں سے روک لیتی ہے۔ نماز کی ادائیگی کے طریقہ سے یہ بات بھی واضح ہو گئی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تمام مسلمانوں پر نماز فرض قرار دے کر جس طرح ان کی ایمانی صحت و تندرستی کا انتظام کر دیا اسی طرح اِن کی جسمانی صحت و تندرستی کا بھی انتظام کر دیا ہے تو اب ضروری ہے کہ مسلمان اپنی نماز کے احکامات واصول کو قرآن و حدیث کی روشنی میں جان کر کے اس کو بہترین سے بہترین طریقے سے ادا کرنے کی کوشش کریں تاکہ کوئی بھی ایسا طریقہ جس میں اللہ تعالیٰ کی چاہت پوشیدہ ہو، ہم اُس سے محروم نہیں رہ جائیں۔

پھر بھی اگر کوئی اپنی نماز سے متعلق (ادا کرنے کا طریقہ) علم حاصل نہیں کرتا اور تعلیمات کے مطابق عمل کرنے کی کوشش نہیں کرتا تو اُس کے لئے قرآن میں سخت ترین وعید بھی کر دی گئی ہے، چنانچہ سورۃ الماعون میں اللہ کا ارشاد ہے۔ فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّينَ (4) الَّذِينَ هُمْ عَن صَلَاتِهِمْ سَاهُونَ (5) الَّذِينَ هُمْ يُرَاءُونَ (٦) (ماعون آیت 4 تا 6) ۔ ترجمہ: پس خرابی ہے اُن نمازیوں کے لئے جو اپنی نمازوں سے غافل ہیں، جو دکھاوا کرتے ہیں) مذکورہ آیت میں جن نمازیوں کے لئے خرابی، ناکامی اور تباہی کی وعید سنائی گئی ہے ان کا تعارف ہی "مُصَلِّينَ" سے کروایا گیا۔ یعنی وہ نماز پڑھنے والوں میں سے ہی ہو سکتے ہیں، مطلب یہ ہے کہ وہ نماز ادا کرتے تو ہیں لیکن اُن کے پاس نماز کے ادا کرنے کا علم نہیں ہے اور وہ اپنی نماز کو قائم کرنے کی کوشش نہیں کرتے، اگرچہ اس سے مراد دورِ نبوی کے منافقین ہیں لیکن یہ وعید عام ہے جن نمازیوں میں بھی، مذکورہ آیات کے مطابق تین صفات ہوں گی ان تمام نمازیوں کے لئے یہ وعید اور تنبیہ ہے اس لئے آیات میں بھی "منافقین" کا نام لیے بغیر وعید سنائی گئی

ہے۔ ہم صحابہ کی تعلیمات میں اس بات کا مشاہدہ کرتے ہیں کہ وہ نماز اور نماز کی ادائیگی پر بہت زور دیتے تھے۔ حضرت عبد اللہ بن عمر کے (آزاد کردہ) غلام نافع سے روایت ہے کہ (أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ كَتَبَ إِلَى عُمَّالِهِ إِنَّ أَهَمَّ أَمْرِكُمْ عِنْدِي الصَّلَاةُ فَمَنْ حَفِظَهَا وَحَافَظَ عَلَيْهَا حَفِظَ دِينَهُ وَمَنْ ضَيَّعَهَا فَهُوَ لِمَا سِوَاهَا أَضْيَعُ۔ (الموطا امام مالك، كتاب الصلاة، حديث نمبر 6)

حضرت عمر بن خطاب نے گورنروں کو لکھا تھا کہ تمہارے تمام کاموں میں سب سے بڑھ کر اہمیت میرے نزدیک نماز کی ہے، جس کسی نے اس کی حفاظت کی اور اس کی نگرانی کرنے میں لگا رہا (یعنی نماز کو صحیح کرنے میں لگا رہا)، اس نے اپنے دین کو بچالیا اور جس نے نماز کو ضائع کیا، وہ دوسرے تمام کاموں کو اور زیادہ ضائع کرنے والا ہو گا"۔

نماز تمام عبادات کی نمائندگی کرتی ہے۔ تمام اعمال و بندگی اپنی اپنی جگہ بڑی اہمیت و کمال رکھتے ہیں لیکن جس عبادت کو رب نے پسند کیا، اُس عبادت میں کتنا قربِ الٰہی، کتنا فضل، کتنی رحمت اور کتنے درجات کی بلندیاں ہو نگی، اس کو انسانی عقل، علم و تحقیق اپنے سوچ کے دائرے میں نہیں لا سکتے، یہ نماز مسلمانوں کے ایمان کی رونق اور چہرے کے نور کو بحال رکھتی ہے۔ اس کتاب کو لکھنے کی وجہ صرف اصلاحِ نماز ہے، آپ تمام حضرات سے گزارش ہے کہ میرے لیے دُعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ مجھے ہر کام اخلاص کے ساتھ کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

فقیر سید محمد اظہار اشرف

18/Apr/2020

# چھ کلمہ




## پہلہ کلمہ طیّب:

**لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ.**(1)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔

## دوسرا کلمہ شہادت:

**أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ.**(2)

میں گواہی دیتاہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے، اور گواہی دیتاہوں کہ محمد اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔

## تیسرا کلمہ تمجید:

**سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ أَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ.**(3)

پاک ہے اللہ، اور تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں، اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ بہت بڑا ہے، گناہوں سے بچنے کی طاقت اور نیک کام کرنے کی قوت اللہ ہی کی طرف سے ہے جو عالی شان اور عظمت

---

(1)(ذكريات،علي بن مصطفى الطنطاوي (المتوفى: 1420هـ)ج- 8،ص:216 ،الناشر: دار المنارة للنشر والتوزيع، جدة،السعودية،1427 هـ – 2006 م)

(2)(المعجم الوسيط،(إبراهيم مصطفى / أحمد الزيات / حامد عبد القادر / محمد النجار)ج-1،ص:497: دار الدعوة)( كتاب العين،ابو عبد الرحمن الخليل عمرو بن تميم الفراهيدي البصري (المتوفى: 170هـ)ج-3،ص:398،الناشر: دار ومكتبة الهلال)

(3)(شرح مختصر الطحاوي، أبو بكر أحمد بن علي الرازي الجصاص الحنفي (المتوفى: 370 هـ)ج-1 ،ص:669،الناشر: دار البشائر الإسلامية – ودار السراج، 1431 هـ – 2010 م)(التعريفات الفقهية،محمد عميم الإحسان المجددي البركتي،ج-1،ص:184، الناشر: دار الكتب العلمية (إعادة صف للطبعة القديمة في باكستان 1407هـ – 1986م)1424هـ – 2003م)( الاختيار لتعليل المختار، أبو الفضل عبد الله بن محمود البلدحي مجد الدين الحنفي (المتوفى: 683هـ)، ج-1،ص:151،الناشر: مطبعة الحلبي – القاهرة (وصورتها دار الكتب العلمية – بيروت، وغيرها)،1356 هـ – 1937 م)

والا ہے۔

**چوتھا کلمہ توحید:**

**لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ، وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ.**(4)

ایک اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کے لیے بادشاہی ہے اور اسی کے لیے تعریف ہے۔ وہ زندہ ﷺ کرتا ہے اور مارتا ہے۔ وہ زندہ ہے جو مرے گا نہیں، بھلائی اس کے ہاتھ میں ہے، اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

**پانچواں کلمہ استغفار:**

**اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ اَذْنَبْتُهٗ عَمَدًا اَوْ خَطَاً سِرًّا اَوْ عَلَانِيَةً وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ مِنَ الذَّنْبِ الَّذِيْ اَعْلَمُ وَمِنَ الذَّنْبِ الَّذِيْ لَآ اَعْلَمُ ط اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ وَسَتَّارُ الْعُيُوْبِ وَغَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ**

”میں اپنے پروردگار اللہ سے معافی مانگتا ہوں ہر اس گناہ کی جو میں نے جان بوجھ کر کیا یا بھول کر، چھپ کر کیا یا ظاہر ہو کر۔ اور میں اس کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں اس گناہ کی جسے میں جانتا ہوں اور اس گناہ کی بھی جسے میں نہیں جانتا۔ (اے اللہ!) بیشک تو غیبوں کا جاننے والا، عیبوں کا چھپانے والا اور گناہوں کا بخشنے

---

(4)(الإرشاد إلى سبيل الرشاد،محمد بن أحمد بن أبي موسى الشريف، أبو علي الهاشمي البغدادي (المتوفى: 428هـ)ص:58،الناشر: مؤسسة الرسالة،1419هـ – 1998م)( الأساس في السنة وفقهها – العبادات في الإسلام،سعيد حوّى (المتوفى 1409 هـ)، ج-2،ص:811،الناشر: دار السلام للطباعة والنشر والتوزيع والترجمة، 1414 هـ – 1994 م)( الحج والعمرة والزيارة،عبد الله بن محمد البصيري،ص:291،الناشر: مكتبة الملك فهد الوطنية،1423هـ)

والا ہے۔ اور گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت نہیں مگر اللہ کی مدد سے جو بہت بلند عظمت والا ہے۔"

## چھٹا کلمہ سید الاستغفار:

**اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَیْئًا وَّاَنَا اَعْلَمُ بِهٖ وَاَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَآ اَعْلَمُ بِهٖ تُبْتُ عَنْهُ وَتَبَرَّاْتُ مِنَ الْكُفْرِ وَالشِّرْكِ وَالْكِذْبِ وَالْغِیْبَةِ وَالْبِدْعَةِ وَالنَّمِیْمَةِ وَالْفَوَاحِشِ وَالْبُھْتَانِ وَالْمَعَاصِیْ كُلِّھَا وَاَسْلَمْتُ وَاَقُوْلُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ.**

اے اللہ! میں تیری پناہ مانگتا ہوں اس بات سے کہ میں کسی شے کو جان بوجھ کر تیرا شریک بناؤں اور بخشش مانگتا ہوں تجھ سے اس (شرک) کی جسے میں نہیں جانتا اور میں نے اس سے (یعنی ہر طرح کے کفر و شرک سے) توبہ کی اور بیزار ہوا کفر، شرک، جھوٹ، غیبت، بدعت اور چغلی سے اور بے حیائی کے کاموں سے اور بہتان باندھنے سے اور تمام گناہوں سے۔ اور میں اسلام لایا۔ اور میں کہتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، محمد (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں۔

# عبادت

عبادت اللہ کی بارگاہ میں بندگی کا وہ عظیم اظہار ہے جس سے انسان اللہ کے قریب ہوتا ہے۔

امام راغب اصفہانی رحمۃ اللہ علیہ عبادت کے معنی و مفہوم کے بارے میں تحریر کرتے ہیں کہ:

**العبودية:اظهارُ التَّذَلُّلِ،وَالْعِبَادَة ابلغ مِنْهَا،لانها غايةُ التذَلُّل۔5**

ترجمہ:"عبودیت (بندگی) سے مراد عاجزی اور انکساری کا اظہار ہے لیکن عبادت کا درجہ اس سے بڑھ کر ہے کیونکہ عبادت عاجزی کی انتہائی کیفیت کا نام ہے۔"

علامہ طبرسی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

والعبادة ضرب من الشكر وغاية فيه لانها الخضوع باعلى مراتب الخضوع مع التعظيم باعلى مراتب التعظيم6

"عبادت شکر کی ایک قسم ہے اور اس کے انتہائی درجے کا نام ہے کیونکہ عبادت عاجزی و تعظیم کے بلند ترین مراتب میں سے ایک ہے"۔

امام ابو سعود رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

**والعبادة اقصى غاية التذلل والخضوع7**

"عبادت عاجزی اور انکساری کی بلند ترین کیفیت کا نام ہے"۔

امام محمود آلوسی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

**والعبادة أعلى مراتب الخضوع۔8**

"عبادت تعظیم کے عمل کی بلند ترین کیفیت کو کہتے ہیں"۔

---

5 المفردات فی غریب القرآن، امام الراغب الأصفهانی، ج:1،ص:542.

6 طبرسی، مجمع البیان فی تفسیر القرآن، ج:1،ص:26

7 ابو سعود العمادی، ج:1،ص:16

8 آلوسی، تفسیر روح المعانی، ج:1،ص:86

علامہ قاضی ثناء اللہ نانی پتی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**والعبادة أقصى ا لخضوع والتذلل۔**[9]

"عبادت عاجزی اور انکساری کی بلند ترین کیفیت کا نام ہے"۔

امام نسفی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**و هی أقصى غاية الخضوع والتذلل۔**[10]

"عبادت عاجزی اور انکساری کی بلند ترین کیفیت کا نام ہے"۔

امام بغوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**والعبادة الطاعة مع التذلل والخضوع۔**[11]

"عبادت عاجزی اور انکساری کیے ساتھ اطاعت بجالانے کا نام ہے"۔

امام شوکانی رحمہ اللہ کے نزدیک مذکور ہے:

**والعبادة أقصى غايات الخضوع والتذلل۔**[12]

"عبادت عاجزی اور انکساری کی بلند ترین کیفیت کا نام ہے"۔

عبادت کی اصل روح عاجزی اور انکساری ہے۔ جس کی وجہ سے خالق نہ صرف گناہوں کو معاف کرتا ہے بلکہ اپنا مقبول بندہ بنالیا کرتا ہے۔

---

9 قاضی ثناء اللہ پانی پتی، تفسیر المظهری، ج:1، ص:9

10 نسفی، مدارك التنزيل وحقائق التأويل، ج:1، ص:5

11 شوکانی، فتح القدير، ج:1، ص:22

12 بغوی، معالم التنزيل، ج:1، ص:41

# وضوء

جب سے انسان تخلیقِ وجود میں آیا اُس وقت سے انسان کو گندگی (برائی) اور پاکی (نیکی) کا اس دنیا میں سامنا کرنا پڑھتا رہا ہے۔ گندگی (برائی) کی کثرت شیطانی طاقتوں کے ساتھ انسان کا راستہ روکنے کی کوشش کرتی ہے لیکن اگر انسان کی توجہ پاکی (نیکی) کی طرف ہو تو وہ برائی کا راستہ اور گندگی سے اپنے آپ کو محفوظ کر لیتا ہے۔ اللہ رب العزت کے احسانات میں سے "وضوء" ایک عظیم احسان ہے۔ جس سے نا صرف گندگی دور ہوتی ہے بلکہ انسان شیطانی طاقتوں کے اثرات سے بچ جاتا ہے۔ خیالات، کردار و عمل پاکیزہ ہو جاتا ہے۔ اللہ رب العزت نے ارشاد فرمایا:

اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ التَّوَّابِیۡنَ وَیُحِبُّ الۡمُتَطَہِّرِیۡنَ (البقرۃ:2،222)

ترجمہ: بے اللہ توبہ کرنے والوں کو اور پاک رہنے والوں کو پسند کرتا ہے۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

یٰۤاَیُّہَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِذَا قُمۡتُمۡ اِلَی الصَّلٰوۃِ فَاغۡسِلُوۡا وُجُوۡہَکُمۡ وَاَیۡدِیَکُمۡ اِلَی الۡمَرَافِقِ وَامۡسَحُوۡا بِرُءُوۡسِکُمۡ وَاَرۡجُلَکُمۡ اِلَی الۡکَعۡبَیۡنِ (المائدۃ،4:5)

"اے ایمان والو! جب (تمہارا) نماز کے لیے کھڑے (ہونے کا ارادہ) ہو تو (وضو کے لیے) اپنے چہروں کو اور اپنے ہاتھوں کو کہنیوں سمیت دھو لو اور اپنے سروں کا مسح کرو اور اپنے پاؤں (بھی) ٹخنوں سمیت (دھو لو)"۔

حدیث مبارکہ میں مذکور ہے کہ وضو کی روشنی اور کشش کل قیامت کے دن ایک پہچان ہو گی۔

"حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ إِنِّي سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ يَقُولُ: إِنَّ أُمَّتِي يُدْعَوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ غُرًّا مُحَجَّلِينَ مِنْ آثَارِ الْوُضُوءِ فَمَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ أَنْ يُطِيلَ غُرَّتَهُ فَلْيَفْعَلْ۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔[13]

میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: قیامت کے روز میرے اُمتی اعضائے وضو کی چمک کے باعث سفید چہرے اور سفید ٹانگوں والے (پنج کلیان) کہہ کر بلائے جائیں گے۔ جو تم میں سے اپنی چمک کو بڑھانے کی طاقت رکھتا ہے اسے بڑھانی چاہیے۔" یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**وضوء کی نیت:**

**نَوَيْتُ اَنْ اَتَوَضَّاَ لِاسْتِبَاحَةِ الصَّلٰوةِ تَقَرُّبًا اِلَى اللهِ تَعَالٰى**

مَیں نے وضو کرنے کی نیت کی نماز کو جائز کرنے کے لیے تاکہ قربِ الٰہی حاصل کر سکوں۔

**وضوء کا طریقہ:**

پہلے پاکی حاصل کرنے اور ثواب پانے کی نیت کرے۔ اس کے بعد بسم اللہ پڑھ کر تین بار دونوں ہاتھ کلائی تک دھوئے۔



پھر تین بار کلی کرے اور مسواک کرے۔



(13) الصحيح بخاري، كتاب: الوضوئ، باب: فضل الوضوئ، ج 1 /ص 63، الرقم: 136، و الصحيح مسلم، كتاب: الطهارة، باب: استحباب إطالة الغرة والتحجيل في الوضوئ، ج1 /ص 216، الرقم: 246۔

پھر تین بار ناک میں پانی چڑھائے اور ناک کو صاف بھی کرے۔



پھر تین بار منہ دھوئے اس طرح کہ پیشانی کے بالوں سے لے کر ٹھوڑی کے نیچے تک۔ اور دونوں کانوں کی لَو تک کوئی جگہ خشک نہ رہے۔ اگر گھنی داڑھی ہو تو خلال کرے اور اگر داڑھی اتنی ہلکی ہو کہ جلد نظر آتی ہو تو جلد کو دھوئے۔



پھر تین بار دونوں ہاتھ کہنیوں تک دھوئے، پہلے دایاں پھر بایاں۔







پھر نئے پانی سے دونوں ہاتھ تر کر کے پورے سَر کا ایک بار مسح کرے اس طرح کہ پیشانی کے بالوں سے دونوں ہاتھوں کی تین اُنگلیاں پھیرتا ہوا گدی تک لے جائے اور پھر گُدی سے ہتھیلیاں پھیرتا ہوا واپس لائے۔



پھر شہادت کی انگلی سے کان کے اندرونی حصہ اور انگوٹھے کے پیٹ سے کان کی بیرونی سطح اور انگلیوں کی پشت سے گردن کا مسح کرے۔



پھر تین بار دونوں پاؤں دھوئے اور انگلیوں کا خلال کرے، پہلے دایاں پاؤں ٹخنوں تک بائیں ہاتھ سے دھوئے۔





## وضو کے درج بالا طریقہ میں فرائض، سنتیں اور بعض مستحبات ہیں۔

### وضوء کے فرائض:

وضو کے چار فرائض ہیں، جن کے بغیر وضو نہیں ہوتا

1. منہ دھونا۔
2. دونوں ہاتھ کہنیوں سمیت دھونا۔
3. چوتھائی سر کا مسح کرنا۔
4. دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت دھونا۔

### وضوء کی سنتیں:

وضو کی تیرہ سنتیں ہیں:

1. نیت کرنا۔

2. بسم اللہ پڑھ کر شروع کرنا۔

3. دونوں ہاتھ کلائی تک دھونا۔

4. انگلیوں میں خلال کرنا۔

5. کلی کرنا۔

6. مسواک کرنا۔

7. ناک میں پانی چڑھانا۔

8. داڑھی کا خلال کرنا۔

9. پورے سَر کا مسح کرنا۔

10. کانوں کا مسح کرنا۔

11. پے درپے وضو کرنا کہ پہلا عضو خشک ہونے نہ پائے

12. ترتیب قائم رکھنا

13. دھوئے جانے والے ہر عضو کو تین بار دھونا۔

## وضوء کے مستحبات:

وضو میں درج ذیل چند اُمور مستحب ہیں:

1. گردن کا مسح کرنا۔

2. قبلہ کی طرف منہ کرنا۔

3. پاک اور اونچی جگہ پر وضو کرنا۔

4. پانی بہاتے وقت اعضاء پر ہاتھ پھیرنا۔

5. بغیر ضرورت دوسرے سے مدد نہ لینا۔

6. دنیا کی باتیں نہ کرنا۔

7. بچا ہوا پانی کھڑے ہو کر تھوڑا پی لینا۔

وضوء کے بعد یہ دُعا پڑھنا:

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَھِرِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنْ عِبَادِكَ الصَّالِحِیْنَ

"اے اللہ! مجھے توبہ کرنے والوں اور پاک لوگوں اور اپنے صالحین بندوں میں سے کر دے۔"

وضوء کے مکروہات:

درج ذیل امور کی بناء پر وضو مکروہ ہو جاتا ہے:

- کلی کے لیے بائیں ہاتھ سے منہ میں پانی ڈالنا۔
- عذر کے بغیر ایک ہاتھ سے منہ دھونا۔
- منہ دھوتے وقت زور سے منہ پر چھینٹے مارنا۔
- وضو کرتے وقت ضرورت سے کم پانی استعمال کرنا۔
- وضو کرتے وقت ضرورت سے زیادہ پانی استعمال کرنا۔
- وضو کرتے ہوئے دنیاوی گفتگو کرنا۔
- گلے کا مسح کرنا۔
- ناپاک جگہ پر وضو کا پانی گرانا۔
- وضو کے پانی کے قطرے وضو کے برتن میں ٹپکانا۔

- کسی سنت کو ترک کرنا۔

وضو توڑنے والے اُمور:

درج ذیل اُمور سے وضو ٹوٹ جاتا ہے:

- پاخانہ یا پیشاب کے مقام سے کسی چیز کا نکلنا۔
- خون یا پیپ زدہ پانی کا نکل کر بدن پر بہہ جانا۔
- منہ بھر قے کرنا۔
- کسی شخص کا تکیہ لگا کر اس طرح سونا کہ تکیہ ہٹانے سے وہ گر جائے اور کولہے زمین سے ہٹ جائیں، لیکن اگر وہ بیٹھا رہا اور اس کے کولہے جگہ سے نہیں ہٹے تو وضو نہیں ٹوٹا۔
- بالغ شخص کا نماز جنازہ کے علاوہ کسی نماز میں قہقہہ لگانا۔
- کسی وجہ سے بیہوش ہو جانا۔
- دکھتی آنکھ سے پانی کا بہنا۔
- منی، ودی اور مذی خارج ہونا۔

## کن چیزوں سے وضو نہیں ٹوٹتا:

درج ذیل امور سے وضو نہیں ٹوٹتا:

- خون کا ظاہر ہونا جو اپنی جگہ سے بہا نہ ہو۔
- خون بہے بغیر گوشت کا گر جانا۔
- کیڑے کا زخم سے یا کان سے یا ناک سے نکلنا۔
- قے جو منہ بھر کر نہ آئے۔

- بلغم کی قے اگرچہ بلغم زیادہ ہو۔
- اگر کسی کو چت لیٹے ہوئے ہلکی سی نیند آجائے اور وہ ارد گرد کے لوگوں کی باتیں سن رہا ہو تو وضو نہیں ٹوٹتا۔
- رکوع کی حالت میں نماز پڑھنے والے کا سو جانا۔
- شرم گاہ کو چھونا۔

### وضوء کے مسائل:

درمیانِ وضو اگر ریح خارج ہو یا کوئی ایسی بات ہو جس سے وضو جاتا رہتا ہے تو پھر نئے سرے سے وضو کرے۔ اگر کسی کے زخم سے ہر وقت خون یا پیپ بہتی رہتی ہو یا ہر وقت پیشاب کا قطرہ آتا رہتا ہو یا اسے ہوا خارج ہونے کی بیماری لاحق ہو تو ایسا شخص ہر نماز کے وقت وضو کر لیا کرے، اس کی نماز ہو جائے گی کیوں کہ وہ معذور ہے۔ جب تک مقررہ نماز کا وقت رہے گا یہ وضو باقی رہے گا۔

## وضوء کی دعائیں:

### کلی کرتے وقت کی دعا

**بِسْمِ اللّٰہِ، اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی تِلَاوَۃِ الْقُرْاٰنِ وَذِکْرِكَ وَشُکْرِكَ وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ**

"اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! تلاوتِ قرآن، اپنے ذکر، شکر اور اچھی طرح عبادت پر میری مدد فرما۔"

### ناک میں پانی ڈالتے وقت کی دعا

**بِسْمِ اللّٰہِ، اَللّٰھُمَّ اَرِحْنِیْ رَائِحَۃَ الْجَنَّۃِ وَلَا تُرِحْنِیْ رَائِحَۃَ النَّارِ**

"اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! مجھے جنت کی خوشبو عطا کر اور جہنم کی بدبو سے محفوظ کر۔"

### چہرہ دھوتے وقت کی دعا

بِسْمِ اللہِ، اَللّٰھُمَّ بَیِّضْ وَجْھِیْ یَوْمَ تَبْیَضُّ وُجُوْہٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْہٌ

”اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! اس دن میرا چہرہ سفید رکھنا جس دن بعض چہرے سفید ہوں گے اور بعض چہرے سیاہ ہوں گے۔“

## دایاں بازو دھوتے وقت کی دعا

بِسْمِ اللہِ، اَللّٰھُمَّ اَعْطِنِیْ کِتَابِیْ بِیَمِیْنِیْ وَحَاسِبْنِیْ حِسَابًا یَسِیْرًا

”اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! میرا نامۂ اعمال میرے دائیں ہاتھ میں دینا اور میرا حساب آسان کرنا۔“

## بایاں بازو دھوتے وقت کی دعا

بِسْمِ اللہِ، اَللّٰھُمَّ لَا تُعْطِنِیْ کِتَابِیْ بِشِمَالِیْ وَلَا مِنْ وَّرَآءِ ظَھْرِیْ

”اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! میرا نامۂ اعمال بائیں ہاتھ میں نہ دینا اور نہ ہی پس پشت سے۔“

## سر کا مسح کرتے وقت کی دعا

بِسْمِ اللہِ، اَللّٰھُمَّ اَظِلَّنِیْ تَحْتَ ظِلِّ عَرْشِكَ یَوْمَ لَا ظِلَّ اِلَّا ظِلُّ عَرْشِكَ

”اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! اس دن مجھے اپنے عرش کے سائے میں رکھنا جس دن تیرے عرش کے سائے کے سوا کوئی سایہ نہ ہو گا۔“

## کانوں کا مسح کرتے وقت کی دعا

بِسْمِ اللہِ، اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ الَّذِیْنَ یَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَیَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَہٗ

”اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! مجھے ان لوگوں میں سے کر دے جو تیری بات غور سے سنتے ہیں اور اچھی باتوں کی پیروی کرتے ہیں۔“

## گردن کا مسح کرتے وقت کی دعا

بِسْمِ اللّٰہِ، اَللّٰھُمَّ اَعْتِقْ رَقَبَتِیْ مِنَ النَّار

"اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! میری گردن کو جہنم کی آگ سے آزاد رکھنا۔"

## دایاں پاؤں دھوتے وقت کی دعا

بِسْمِ اللّٰہِ، اَللّٰھُمَّ ثَبِّتْ قَدَمِیْ عَلَی الصِّرَاطِ یَوْمَ تَزِلُّ الْاَقْدَامُ

"اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! اس دن پل صراط پر مجھے ثابت قدم رکھنا جب (کچھ لوگوں کے) قدم پھسلیں گے۔"

## بایاں پاؤں دھوتے وقت کی دعا

بِسْمِ اللّٰہِ، اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ ذَنْبِیْ مَغْفُوْرًا وَّسَعْیِیْ مَشْکُوْرًا وَّتِجَارَتِیْ لَنْ تَبُوْ

"اللہ کے نام سے شروع، یا اللہ! میرے گناہ بخش دے، میری کوشش قبول فرما اور میری تجارت میں نقصان نہ ہو۔"

# غسل

دین اسلام نے انسان کو طہارت و پاکیزگی حاصل کرنے کے مختلف طریقے سیکھائے ہیں، جس سے انسان ناصرف پاکی حاصل کرتا ہے بلکہ جسمانی سکون اور طبعیت میں تازگی محسوس کرتا ہے، جس کی وجہ سے انسان اپنی زندگی کے تمام معاملات بہتر سے بہتر سرانجام دے دیتاہے تو اب وہ کونسا شخص ہوگا جو اپنی زندگی کو بہتر سے بہتر بنانے کی کوشش نہ کرے۔ اللہ رب العزت کی تمام احکامات انسانی زندگی کی کامیابی کی سند ہیں۔ انسان کا اپنی زندگی میں کچھ ایسی گندگیوں کا سامنہ ہوتا ہے جن کو دور کرنے کے لئے رب کائنات نے "غسل" کرنے کا حکم دیا:

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَاِنۡ كُنۡتُمۡ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوۡا.

(المائدۃ،4:5)

"اور اگر تم حالتِ جنابت میں ہو تو (نہا کر) خوب پاک ہو جاؤ۔"

## غسل کا مسنون طریقہ:

پہلے دونوں ہاتھ کلائی تک دھوئے، پھر استنجا کرے اور جس جگہ نجاست ہو اس کو دور کرے۔ پھر وضو کرے اور وضو کے بعد تین مرتبہ سارے جسم پر پانی بہائے، پانی بہانے کی ابتدا سر سے کرے اور اِس کے بعد دائیں کندھے کی طرف سے پانی بہائے، پھر بائیں کندھے کی طرف سے پانی بہانے کے بعد پورے بدن پر تین مرتبہ پانی ڈالے اور ملے۔ دورانِ غسل کسی سے کلام نہ کرے۔

## غسل کے فرائض:

## غسل کے تین فرض ہیں:

کلی کرنا، اس طرح کہ پانی حلق کی جڑ تک پہنچ جائے۔ لیکن روزہ کی حالت میں اِحتیاط کی جائے۔ اگر حالتِ روزہ میں پانی حلق سے نیچے اتر گیا تو روزہ فاسد ہو جائے گا۔

ناک میں پانی ڈالنا کہ جہاں تک نرم ہڈی ہے دُھل جائے۔

سارے بدن پر ایک بار اس طرح پانی بہانا کہ کوئی بھی جگہ خشک نہ رہ جائے۔

## غسل کی فرضیت کی صورتیں:

غسل فرض ہونے کی پانچ صورتیں ہیں:

- منی کا شہوت سے نکلنا۔
- سوتے میں احتلام ہونا۔
- مرد و عورت کا ہم بستری کرنا خواہ منی نکلے یا نہ نکلے۔
- عورت کا حیض سے فارغ ہونا۔
- نفاس ختم ہونا یعنی بچہ پیدا ہونے کے بعد آنے والے خون کا بند ہونا۔

## غسلِ مسنون:

درج ذیل اوقات میں غسل کرنا سنت ہے:

- نماز جمعہ کے لیے۔
- دونوں عیدوں کی نماز کے لیے۔
- احرام باندھتے وقت۔
- عرفہ کے دن۔

## غسلِ مستحب:

درج ذیل صورتوں میں غسل کرنا مستحب ہے:

- جو آدمی پاکیزگی کی حالت میں مسلمان ہوا ہو۔
- جو بچہ عمر کے اعتبار سے بالغ ہو۔
- جو شخص جنون کے عارضہ سے صحت یاب ہوا ہو۔
- نشتر لگوانے کے بعد۔
- میت کو غسل دینے کے بعد۔
- شبِ برآت میں عبادت کے لیے۔
- لیلۃ القدر میں بطورِ خاص عبادت کے لیے۔
- مکہ مکرمہ میں داخل ہونے کے لیے۔
- مدینہ طیبہ میں داخل ہونے کے لیے۔
- قربانی کے دن مزدلفہ میں ٹھہرنے کے لیے۔
- طوافِ زیارت کے لیے۔
- سورج گرہن کی نماز کے لیے۔
- نمازِ اِستسقاء کے لیے۔
- خوف کے وقت۔
- دن میں سخت اندھیرے کے وقت۔
- تیز آندھی کے وقت۔

## غسل کے مسائل:

رمضان کی رات جنبی ہوا تو بہتر یہی ہے کہ طلوعِ فجر سے پہلے غسل کرے تاکہ روزے کا ہر حصہ جنابت سے خالی ہو۔ اگر غسل نہیں کیا تو روزہ میں کچھ نقصان نہیں۔ جنبی کا مسجد میں جانا، طواف کرنا، قرآنِ پاک کو چھونا اور پڑھنا حرام ہے۔ جنبی نے اگر درود شریف یا کوئی دعا پڑھ لی تو کوئی حرج نہیں مگر بہتر یہ ہے کہ وضو یا کلی کرکے پڑھے۔ جنبی کے لیے اذان کا جواب دینا جائز ہے۔ جس پر غسل واجب ہو اس کو چاہیے کہ نہانے میں تاخیر نہ کرے کیوں کہ جس گھر میں جنبی ہو اس میں رحمت کے فرشتے نہیں آتے۔ وضو یا غسل کے لیے پانی نہ ملنے کی صورت میں تیمم کرنا چاہیے۔

# تیمم

پاکی حاصل کرنے کا یہ طریقہ انسان کے لئے جب ضروری ہے جب پانی کی فراہمی ناممکن ہو جائے یعنی پانی حاصل کرنے میں مشکل اور دشواری پیش آئے تو انسان مٹی سے بھی پاکی حاصل کر سکتا ہے۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ مِّنْهُ. (المائدۃ،5:2)

"پھر تم پانی نہ پاؤ تو (اندریں صورت) پاک مٹی سے تیمم کر لیا کرو۔ پس (تیمم یہ ہے کہ) اس (پاک مٹی) سے اپنے چہروں اور اپنے (پورے) ہاتھوں کا مسح کر لو۔"

اگر پانی میسر نہ ہو یا غسل / وضو کرنے سے بیماری بڑھنے کا اندیشہ ہو تو بجائے غسل و وضو کے تیمم کا حکم ہے۔ غسل اور وضو دونوں کے لئے تیمم کا طریقہ ایک ہی ہے، صرف نیت میں فرق ہے کہ غسل کے تیمم کو غسل کے اور وضو کے تیمم کو وضو کے قائم مقام خیال کرے۔

## تیمم کا طریقہ:

پہلے نیت کرے کہ میں ناپاکی دور کرنے اور نماز پڑھنے کے لئے تیمم کرتا ہوں۔ پھر دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو کشادہ کر کے پاک مٹی یا کسی ایسی چیز پر جو زمین کی جنس سے ہو ایک بار مار کر سارے منہ کا مسح کرے کہ کوئی جگہ باقی نہ رہے۔ پھر اسی طرح ہاتھ مار کر دونوں ہاتھوں کا ناخنوں سے لے کر کہنیوں سمیت مسح کرے کہ کوئی جگہ باقی نہ رہے۔

## تیمم کے فرائض:

تیمم کے تین فرائض ہیں:

1. نیت کرنا۔

2. دونوں ہاتھ مٹی پر مار کر سارے منہ پر پھیرنا۔

3. دونوں ہاتھوں کو مٹی پر مار کر کہنیوں تک پھیرنا۔

## تیمم کی سنتیں:

تیمم کی پانچ سنتیں ہیں:

1. بسم اللہ کہنا۔

2. ہاتھوں کو زمین پر مارنا۔

3. انگلیاں کھلی ہوئی رکھنا۔

4. زیادہ مٹی لگ جانے پر ہاتھوں کو جھاڑنا اس طرح کہ ایک ہاتھ کے انگوٹھے کی جڑ کو دوسرے ہاتھ کے انگوٹھے کی جڑ پر مارنا۔

5. داڑھی اور انگلیوں کا خلال کرنا۔

## دیگر مسائل

انگوٹھی، چھلے، چوڑیاں وغیرہ پہنی ہوں تو اُن کو اتار کر یا ہٹا کر ان کے نیچے ہاتھ پھیرنا فرض ہے۔ جو چیز آگ سے جل کر نہ راکھ ہوتی ہو، نہ پگھلتی ہو، نہ نرم ہوتی ہو وہ زمین کی جنس سے ہے، اس سے تیمم جائز ہے اگرچہ اس پر غبار نہ ہو۔ ایسا پاک کپڑا جس پر غبار ہو کہ ہاتھ مارنے سے غبار اُڑتا نظر آئے اس سے بھی تیمم جائز ہے۔ جن چیزوں سے وضو ٹوٹتا یا غسل واجب ہوتا ہے ان سے تیمم بھی جاتا رہتا ہے۔ اس کے علاوہ پانی کے میسر آنے سے بھی تیمم ٹوٹ جاتا ہے۔ ہر نماز کے لیے نئے سرے سے تیمم کرنا ضروری ہے۔

# اذان

اذان ایک بلاوہ ہے جو اللہ کی عموماً بار گاہ پانچ وقت نماز ادا کرنے کے لئے دیا جاتا ہے۔ جس کو سُن کر کے مسلمان اپنے دنیاوی کام کاش چھوڑ کر اللہ کی بار گاہ میں حاضر ہو جاتا ہے اور اپنی بند گی کا اظہار کر تا ہے۔ اللہ رب العزت نے اذان کے متعلق قر آن مجید میں اس طرح ارشاد فرمایا:

وَاِذَا نَادَیْتُمْ اِلَی الصَّلٰوۃِ. (المائدۃ،58:5)

"اور جب تم نماز کے لیے (لوگوں کو بہ صورتِ اذان) پکارتے ہو"۔

یعنی یہ نماز کی طرف بلانے کا احسن طریقہ ہے۔ پانچوں وقت کی نماز کے لیے جس میں جمعہ بھی شامل ہے بلانے کا یہ طریقہ "اذان" سنتِ مؤکدہ ہے۔ اذان وقت پر کہنی چاہیے۔ فرضِ عین کے علاوہ کسی نماز کے لئے اذان نہیں ہے۔ عورتوں کا اذان کہنا مکروہ تحریمی ہے۔ بساوقات کچھ افراد ضوبے وضو کی اذان ادا کر دیتے ہیں۔ اذان ہو جائے گی مگر مکروہ ہو گی، اس لیے بہتر یہ ہے کہ باوضو ہو کر اذان دی جائے۔

بلند جگہ قبلہ رُخ کھڑے ہو کر کانوں میں انگلیاں ڈال کر اذان اس طرح کہنی چاہیے:

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ ط اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ط اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہُ ط اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلاَحِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلاَحِ ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ ط لَآ اِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہُ

اللہ ہی بڑا ہے، اللہ ہی بڑا ہے۔ اللہ ہی بڑا ہے، اللہ ہی بڑا ہے۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

اللہ کے رسول ہیں۔ آؤ نماز پڑھنے کے لیے، آؤ نماز پڑھنے کے لیے۔ آؤ نجات پانے کے لیے، آؤ نجات پانے کے لیے۔ اللہ ہی بڑا ہے، اللہ ہی بڑا ہے۔ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔

حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ کہتے وقت دائیں طرف اور حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ کہتے وقت بائیں طرف منہ کرنا چاہئے۔

اگر فجر کی اذان ہو تو حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ کے بعد دو مرتبہ اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ مِّنَ النَّوْمِ (نماز نیند سے بہتر ہے) کہنا سنت ہے۔

### اذان کے مسائل:

بہتر یہ کہ مؤذن صالح اور پرہیز گار ہو اور ثواب کی نیت پر اذان کہتا ہو۔ فاسق، نشئی، پاگل اور ناسمجھ بچے کی اذان مکروہ و واجب الاعادہ ہے۔ حیض و نفاس والی عورت، خطبہ سننے والے، قضائے حاجت اور جماع کرنے والے پر اذان کا جواب نہیں ہے۔ جب اذان ہو تو چاہیے کہ اتنی دیر سب کام یہاں تک کہ قرآن بھی پڑھ رہا ہو تو موقوف کر دے اور چل رہا ہو تو کھڑا ہو کر اذان سنے اور جواب دے۔ اگر چند اذانیں سنے تو اس پر پہلی اذان کا جواب ہے۔ اگر سب کا جواب دے تو بہتر ہے۔

### اِقامت:

اذان کے بعد جماعت کھڑی ہونے کے وقت جو دعا کہی جاتی ہے اس کے الفاظ اذان کے مثل ہیں، چند باتوں کا فرق ہے:

حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ کے بعد دو مرتبہ قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ (جماعت کھڑی ہو گئی) کہے۔

اذان کے مقابلے میں آواز پست ہو۔

اس کے کلمات جلد کہے جائیں۔

کانوں میں انگلیاں نہ ڈالے۔

### اِجابتِ اذان و اِقامت

اذان واِقامت دونوں کا جواب دینا مستحب ہے۔ اِجابت کا مطلب یہ ہے کہ سننے والا بھی وہی کلمات کہتا جائے اور **اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدً رَّسُوْلُ اللهِ** کہتے وقت انگوٹھوں کو چوم کر آنکھوں سے لگائے اور پہلی مرتبہ **صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللهِ** اور دوسری مرتبہ **قُرَّةُ عَيْنِي اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنِي بِالسَّمْعِ وَالْبَصَرِ** کہے۔ جو ایسا کرے گا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کی شفاعت فرمائیں گے اور اس کی آنکھوں کی روشنی کبھی نہ جائے گی۔ **حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ** اور **حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ** کے جواب میں **لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ** کہے اور فجر کی اذان میں **اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ مِّنَ النَّوْمِ** کے جواب میں **صَدَقْتَ وَبَرَرْتَ** کہے اور اقامت میں **قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ** کے جواب میں **اَقَامَهَا اللهُ وَاَدَامَهَا** کہے۔

### اذان کے بعد کی دعا:

اذان کے بعد مؤذن وسامعین درود شریف پڑھ کر یہ دعا پڑھیں:

**اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّآمَّةِ وَالصَّلَاةِ الْقَآئِمَةِ اٰتِ سَيِّدَنَا مُحَمَّدَ نِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَ نِ الَّذِيْ وَعَدْتَّهُ وَارْزُقْنَا شَفَاعَتَهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ.**

اے اللہ! اس دعوتِ کامل اور قائم ہونے والی نماز کے مالک! تو ہمارے سردار حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو وسیلہ اور فضیلت اور بہت بلند درجہ عطا فرما اور ان کو اس مقامِ محمود پر پہنچا جس کا تو نے ان سے وعدہ کیا ہے، اور ہمیں قیامت کے دن ان کی شفاعت نصیب فرما۔ بے شک تو وعدہ کے خلاف نہیں کرتا۔

# الصلوٰۃ

نماز کو عربی زبان میں "صلوۃ" کہاجاتا ہے اس لئے آپ نے عموماًیہ محسوس کیا ہو گا کہ نماز کی طرف بلانے سے لیکر نماز ادا کرنے تک کہیں بھی نماز کا لفظ استعمال نہیں ہوتا "حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ "، " اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ مِّنَ النَّوْمِ "، " قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ "ہی استعمال ہو تا ہے کیونکہ نماز عربی میں ادا کرنا فرض ہے۔ آپ کسی بھی زبان سے تعلق رکھتے ہوں لیکن نماز آپ کو عربی میں ہی سیکھنی ہو گی۔

## صلوٰۃ کا معنیٰ و مفہوم

صلوٰۃ عربی زبان کا لفظ ہے، لفظِ صلوٰۃ اسم ہے جو فعل صلّٰی کے مصدر کی جگہ آتا ہے۔ عربی لغت میں یہ لفظ کئی معانی کے لئے استعمال ہو تا ہے لیکن محاورہ عرب کی رو سے اصطلاح کے قریب تر معنی دعا، نماز اور تسبیح کا ہے۔[14]

ڈاکٹر محمد طاہر القادری مد ظلہ العالیٰ اپنے کتاب میں لکھتے ہیں:

اس اعتبار سے ذاتِ باری تعالیٰ کی بار گاہِ صمدیت میں اس کے بے پایاں جود و کرم اور فضل ورحمت کی خیرات طلب کرنے کے لیے کمالِ خشوع و خضوع کے ساتھ سراپا التجا بنے رہے اور اس کے حقِ بندگی بجالانے کو صلوٰۃ سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ بنظرِ غائر دیکھا جائے تو کائناتِ ارضی و سماوی کی ہر مخلوق اپنے اپنے حسبِ حال بار گاہِ خداوندی میں صلوۃ اور تسبیح و تحمید میں مصروف نظر آتی ہے۔۔۔ نماز کی معنوی حقیقت یہ تقاضا کرتی ہے کہ بندہ زبان اور دل اور ہاتھ پاؤں وغیرہ سے ربِ کائنات کی گوناگوں نعمتوں کا شکریہ ادا کرے، اس کے سامنے اپنی بندگی کا اظہار کرے اور اس خدائے رحمٰن و رحیم کی یاد کو عملاً دل میں بسالے۔ گویا حسنِ مطلق کی حمد و ثنا، اس کی یکتائی اور بڑائی کا اقرار نماز ہے۔[15]

ڈاکٹر خالد اقبال مد ظلہ العالیٰ نماز کے فائدے اور ترک کر دینے کہ نقصانات تحریر کرتے ہیں:

---

**(14)**(لسان العرب،ابن منظور،14:464،465)

**(15)**(حسن اعمال،شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری،ص:190،180،الناشر:منہاج القرآن پبلیکیشنز،لاہور، پاکستان)

نماز ہر مرد اور عورت کو سختیوں سے محفوظ رکھتی ہے اور اسے کامیابی وکامرانی سے ہمکنار کرنے کا باعث ہے، حضور پاک ﷺ کا ارشادہ پاک ہے کہ ہر فرد پر پانچ سختیاں ضرور آتی ہیں لیکن نماز کی پابندی کرنے والا ان پانچ سختیوں سے محفوظ رہے گا، یہ پانچ سختیاں درجہ ذیل ہیں:

- موت کی سختی
- قبر کی سختی
- قیامت کے میدان کی سختی
- پل صراط سے گزرنے کی سختی
- جنت میں جانے سے قبل حساب وکتاب کی سختی[16]

نماز تمام سختیوں سے محفوظ رکھتی ہے اور جنت کا مستحق ٹھراتی ہے۔ دین کی تعلیمات میں نماز کو جنت کی چابی بھی قرار دیا ہے۔ اس کو صرف وہ شخص جو پابندی سے نماز پڑھنے والا ہو حاصل کر سکتا ہے، حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ **قَالَ رَسُول الله ـ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم " مِفْتَاح الْجنَّة الصَّلَاة،وَمِفْتَاحُ الصَّلَاةِ الْوُضُوء**[17]

سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "جنت کی چابی نماز ہے اور نماز کی چابی وضوء ہے۔

نماز کی حقیقت "اقام الصلوٰۃ" میں مخفی ہے۔ یعنی نماز پڑھنے والا صرف نماز ادا کرنے پر ہی توجہ نہ دے بلکہ اس کو جس طرح قرآن کی روح سے، نبی ﷺ کی سیرت سے صحابہ نے قائم کیا اُس طرح قائم کرے تب وہ جنت کی کنجی کو حاصل کر سکتا ہے۔

---

**(16)**(قرآن کے اعمال اور اس کے طبی فوائد، ڈاکٹر خالد اقبال، ص:242-243، ضیاء القرآن پبلی کیشنز۔)

**(17)**(ترمذی، الجامع الصحیح، ابواب الطھارۃ، حدیث ،408، ج-1، ص:55، باب ماجاء ان مفتاح الصلاۃ الطھور،)

(الأحكام الشرعية الكبرى، عبد الحق بن عبد الرحمن بن عبد الله بن الحسين بن سعيد إبراهيم الأزدي، الأندلسي الأشبيلي، ج-1، ص:416، الناشر : مكتبة الرشد – السعودية ، الرياض، 1422هـ – 2001م)...(المعجم الأوسط ، أبو القاسم سليمان بن أحمد الطبراني، ج- 4، ص: 336، الناشر: دار الحرمين – القاهرة)

نماز کی ادائیگی انسان کو حقیقت سے قریب کر دیتی ہے، جھوٹ اور دھوکے سے محفوظ کر دیتی ہے(یعنی دنیا کی چاہت سے دور اور قربِ الہیٰ سے قریب کر دیتی ہے)تو رب کی چاہت کی اتباع ہی انسان کی کامیابی ہے، ایمان کی تازگی ہے، عزت کی کثرت ہے اور دل کا سکون و اطمینان ہے۔اور یہ بھی یاد رکھنا ضروری ہے کہ رب کی چاہت کی اتباع کا انعام صرف ایک زمانے، ایک علاقے یا پھر کچھ حدود تک نہیں ہو تا بلکہ وہ ربِ کائنات جو لا محدود ہے، اُس کا فضل، اُس کی رحمت، اُس کا کرم بھی لا محدود ہے۔یہ کسی عقل ،شعور، علم کے دائرے میں آ ہی نہیں سکتا۔جب بندہ اللہ سے تعلق کو قائم کر لے تو وہ سمجھ لے کے اُس نے سب کچھ حاصل کر لیا۔اُس کا ہر حاصل صرف اُس کی ذات کو ہی فائدہ نہیں پہنچائے گا بلکہ اُس سے وابستہ ہر شخص کو فائدہ پہنچے گا۔

# نماز کی فضیلت و فرضیت

قرآن کے الفاظ کی روشنی میں نماز کی فضیلت و فرضیت کچھ اس طرح ذکر کی گئی ہے۔

**وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ۔** (البقرة، 2 : 110)

”اور نماز قائم (کیا) کرو اور زکوٰۃ دیتے رہا کرو۔“

**حٰفِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى وَقُوْمُوْا لِلّٰهِ قٰنِتِيْنَ** (البقرة، 2 : 238)

”سب نمازوں کی محافظت کیا کرو اور بالخصوص درمیانی نماز کی، اور اللہ کے حضور سراپا ادب و نیاز بن کر قیام کیا کرو“

**فَاِذَا قَضَيْتُمُ الصَّلٰوةَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ قِيَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِكُمْ ج فَاِذَا اطْمَاْنَنْتُمْ فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ ج اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا**

(النساء، 4 : 103)

پھر (اے مسلمانو!) جب تم نماز ادا کر چکو تو اللہ کو کھڑے اور بیٹھے اور اپنے پہلوؤں پر (لیٹے ہر حال میں) یاد کرتے رہو، پھر جب تم (حالتِ خوف سے نکل کر) اطمینان پالو تو نماز کو (حسبِ دستور) قائم کرو۔ بے شک نماز مومنوں پر مقررہ وقت کے حساب سے فرض ہے۔

**وَاَنْ اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّقُوْهُ ط وَهُوَ الَّذِيْٓ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ** (الأنعام، 6 : 72)

"اور یہ (بھی حکم ہوا ہے) کہ تم نماز قائم رکھو اور اس سے ڈرتے رہو اور وہی اللہ ہے جس کی طرف تم (سب) جمع کیے جاؤ گے o"

**وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ الَّيْلِ ط اِنَّ الْحَسَنٰتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّاٰتِ ط ذٰلِكَ ذِكْرٰى لِلذّٰكِرِيْنَ** (هود، 11 : 114)

”اور آپ دن کے دونوں کناروں میں اور رات کے کچھ حصوں میں نماز قائم کیجئے۔ بے شک نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں۔ یہ نصیحت قبول کرنے والوں کے لیے نصیحت ہے۔“

اَقِمِ الصَّلٰوۃَ لِدُلُوۡکِ الشَّمۡسِ اِلٰی غَسَقِ الَّیۡلِ وَ قُرۡاٰنَ الۡفَجۡرِ ط اِنَّ قُرۡاٰنَ الۡفَجۡرِ کَانَ مَشۡہُوۡدًا (بنی إسرائیل، 17 : 78)

آپ سورج ڈھلنے سے لے کر رات کی تاریکی تک (ظہر، عصر، مغرب اور عشاء کی) نماز قائم فرمایا کریں اور نمازِ فجر کا قرآن پڑھنا بھی (لازم کرلیں)، بے شک نمازِ فجر کے قرآن میں (فرشتوں کی) حاضری ہوتی ہے (اور حضوری بھی نصیب ہوتی ہے)۔

وَ اۡمُرۡ اَہۡلَکَ بِالصَّلٰوۃِ وَ اصۡطَبِرۡ عَلَیۡہَا ط لَا نَسۡـَٔلُکَ رِزۡقًا ط نَحۡنُ نَرۡزُقُکَ ط وَ الۡعَاقِبَۃُ لِلتَّقۡوٰی (طٰہٰ، 20 : 132)

اور آپ اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم فرمائیں اور اس پر ثابت قدم رہیں، ہم آپ سے رزق طلب نہیں کرتے (بلکہ) ہم آپ کو رزق دیتے ہیں، اور بہتر انجام پرہیز گاری کا ہی ہے۔

یٰۤاَیُّہَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوا ارۡکَعُوۡا وَ اسۡجُدُوۡا وَ اعۡبُدُوۡا رَبَّکُمۡ وَ افۡعَلُوا الۡخَیۡرَ لَعَلَّکُمۡ تُفۡلِحُوۡنَ (الحج، 22 : 77)

اے ایمان والو! تم رکوع کرتے رہو اور سجود کرتے رہو، اور اپنے رب کی عبادت کرتے رہو اور (دیگر) نیک کام کیے جاؤ تاکہ تم فلاح پا سکو۔

وَ الَّذِیۡنَ ہُمۡ عَلٰی صَلَوٰتِہِمۡ یُحَافِظُوۡنَ o اُولٰٓئِکَ ہُمُ الۡوٰرِثُوۡنَ o الَّذِیۡنَ یَرِثُوۡنَ الۡفِرۡدَوۡسَ ط ہُمۡ فِیۡہَا خٰلِدُوۡنَ. (المؤمنون، 23 : 9-11)

اور جو اپنی نمازوں کی (مداومت کے ساتھ) حفاظت کرنے والے ہیںo یہی لوگ (جنت کے) وارث ہیںo یہ لوگ جنت کے سب سے اعلیٰ باغات (جہاں تمام نعمتوں، راحتوں اور قربِ الٰہی کی لذتوں کی کثرت ہو گی ان) کی وراثت (بھی) پائیں گے، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے۔

**وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ۔**(النور، 24 : 56)

اور تم نماز (کے نظام) کو قائم رکھو اور زکوٰۃ کی ادائیگی (کا انتظام) کرتے رہو اور رسول (ﷺ) کی (مکمل) اطاعت بجالائو تا کہ تم پر رحم فرمایا جائے (یعنی غلبہ و اقتدار، استحکام اور امن و حفاظت کی نعمتوں کو بر قرار رکھا جائے)

**وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ ط اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ۔**(العنکبوت، 29 : 45)

اور نماز قائم کیجئے، بے شک نماز بے حیائی اور برائی سے روکتی ہے۔

**وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ o اُولٰٓئِكَ فِيْ جَنّٰتٍ مُّكْرَمُوْنَ o**

(المعارج، 70 : 34، 35)

اور وہ لوگ جو اپنی نمازوں کی حفاظت کرتے ہیںo یہی لوگ ہیں جو جنتوں میں معزّز و مکرّم ہوں گے۔

**فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا۔**(المزمل، 73 : 20)

سو جتنا آسانی سے ہو سکے اُتنا (ہی) پڑھ لیا کرو، اور نماز قائم رکھو اور زکوٰۃ دیتے رہو اور اللہ کو قرضِ حسن دیا کرو۔

## احادیثِ مبارکہ سے نماز کی اہمیت:

رسول اللہ ﷺ کے قول و فعل سے نماز کی اہمیت کا طرح پتہ چلتا کہ حضور ﷺ خود بھی نماز کا بہت اہتمام کرتے اور دوسروں کو بھی اس کی تلقین کرتے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

**أَنَّ أَعْرَابِيًّا أَتَى النَّبِيَّ ﷺ، فَقَالَ: دُلَّنِي عَلَى عَمَلٍ إِذَا عَمِلْتُهُ دَخَلْتُ الْجَنَّةَ قَالَ: تَعْبُدُ اللهَ وَلَا تُشْرِكُ بِهِ شَيْئًا، وَتُقِيْمُ الصَّلَاةَ الْمَكْتُوْبَةَ، وَتُؤَدِّي الزَّكَاةَ الْمَفْرُوْضَةَ، وَتَصُوْمُ رَمَضَانَ. قَالَ: وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَا أَزِيْدُ عَلَى هَذَا، فَلَمَّا وَلَّى، قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى رَجُلٍ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَلْيَنْظُرْ إِلَى هَذَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**(18)

ایک دیہاتی رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض گزار ہوا: (یا رسول اللہ!) مجھے ایسا عمل بتلائیں جس کے ذریعے میں جنت میں داخل ہو جاؤں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کی عبادت کر، اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرا، فرض نماز کی پابندی کر، زکوٰۃ ادا کر اور رمضان المبارک کے روزے رکھ۔ وہ عرض کرنے لگا: مجھے اس ہستی کی قسم ہے جو میری جان کی مالک ہے! میں اس پر اضافہ نہیں کروں گا۔ جب وہ واپس مڑا تو حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص جنتی آدمی کو دیکھنا چاہتا ہو وہ اسے دیکھ لے۔ ”یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

---

(18) الصحيح بخاري ، كتاب : الزكاة، باب : وجوب الزكاة، ج 2 / ص506، حديث: 1333، صحيح مسلم ، كتاب : الإيمان، باب : بيان الإيمان الذي يدخل به الجنة وأن من تمسک بما أمر به دخل الجنة، ج1 / ص44، حديث: 14، وأحمد بن حنبل في المسند، ج2 /ص 342، حديث: 8496، والبيهقي في السنن الكبرى، ج 4 / ص83، حديث: 7029-

أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: أَرَأَيْتُمْ لَوْ أَنَّ نَهَرًا بِبَابِ أَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ فِيْهِ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسًا مَا تَقُوْلُ: ذٰلِكَ يُبْقِي مِنْ دَرَنِهٖ؟ قَالُوْا: لَا يُبْقِي مِنْ دَرَنِهٖ شَيْئًا. قَالَ: فَذٰلِكَ مِثْلُ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسِ يَمْحُو اللهُ بِهِ الْخَطَايَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.(19)

انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: سوچو تو سہی اگر تم میں سے کسی کے دروازے پر نہر ہو اور وہ روزانہ اس میں پانچ دفعہ نہائے تو کیا کہتے ہو کہ اس کے جسم پر میل کچیل باقی رہ جائے گا؟ لوگ عرض گزار ہوئے کہ ذرا بھی میل باقی نہیں رہے گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ یہی پانچوں نمازوں کی مثال ہے کہ ان کے ذریعے اللہ تعالیٰ گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔" یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے:

أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: يَتَعَاقَبُوْنَ فِيْكُمْ مَلَائِكَةٌ بِاللَّيْلِ وَمَلَائِكَةٌ بِالنَّهَارِ وَيَجْتَمِعُوْنَ فِي صَلَاةِ الْفَجْرِ وَصَلَاةِ الْعَصْرِ ثُمَّ يَعْرُجُ الَّذِيْنَ بَاتُوْا فِيْكُمْ. فَيَسْأَلُهُمْ وَهُوَ أَعْلَمُ بِهِمْ: كَيْفَ تَرَكْتُمْ عِبَادِي؟ فَيَقُوْلُوْنَ: تَرَكْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ وَأَتَيْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.(20)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: رات اور دن کے فرشتے تمہارے پاس باری باری آتے رہتے ہیں اور فجر اور عصر کی نماز کے وقت وہ اکٹھے ہو جاتے ہیں۔ پھر وہ جو فرشتے رات تمہارے پاس ٹھہرے تھے، اوپر چڑھ جاتے ہیں اور ان سے ان کا پروردگار پوچھتا ہے حالانکہ وہ انہیں (اپنے بندوں کو) خوب جانتا ہے، تم نے

---

(19) الصحيح بخاري، كتاب: مواقيت الصلاة، باب: الصلوات الخمس كفارة، ج1 / ص197، حديث: 505، الصحيح مسلم، كتاب: المساجد ومواضع الصلاة، باب: المشي إلى الصلاة تمحى به الخطايا وترفع به الدرجات، ج 1 /ص 462، حديث: 667، السنن ترمذي، كتاب: الأمثال، باب: مثل الصلوات الخمس، ج5 / ص151، حديث: 2868۔

(20) صحيح بخاري، كتاب: مواقيت الصلوة، باب: فضل صلاة العصر، ج1 /ص 203، حديث: 530، و الصحيح مسلم، كتاب: المساجد ومواضع الصلاة، باب: فضل صلاتي الصبح والعصر والمحافظة عليهما، ج1 /ص 439، حديث: 632، و الصحيح ابن حبان، ج5 /ص 28، حديث: 1736، و المسند أحمد بن حنبل، ج 2 /ص 257، حديث: 743، والبيهقي في شعب الإيمان، ج 3 /ص 50، حديث: 2836۔

میرے بندوں کو کس حال میں چھوڑا؟ وہ کہتے ہیں: جب ہم ان کے پاس سے (رات کو) روانہ ہوئے تو وہ نماز پڑھ رہے تھے اور جب ان کے پاس (صبح) پہنچے تو بھی نماز پڑھ رہے تھے۔" یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں:

**أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: اَلصَّلَاةُ الْخَمْسُ وَالْجُمُعَةُ إِلَى الْجُمُعَةِ كَفَّارَةٌ لِمَا بَيْنَهُنَّ مَا لَمْ تُغْشَ الْكَبَائِرُ.**(21)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: پانچ نمازیں اور ایک جمعہ سے لے کر دوسرا جمعہ پڑھنا ان کے درمیان واقع ہونے والے گناہوں کے لیے کفارہ بن جاتا ہے، جب تک انسان گناہ کبیرہ کا ارتکاب نہ کرے۔" اس حدیث کو امام مسلم، ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

حضرت سعید بن عاص رضی اللہ عنہ کہتے ہیں:

**قَالَ: كُنْتُ عِنْدَ عُثْمَانَ فَدَعَا بِطَهُوْرٍ فَقَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: مَا مِنَ امْرِئٍ مُسْلِمٍ تَحْضُرُهُ صَلَاةٌ مَكْتُوْبَةٌ فَيُحْسِنُ وُضُوْءَ هَا وَخُشُوْعَهَا وَرُكُوْعَهَا إِلَّا كَانَتْ كَفَّارَةً لِمَا قَبْلَهَا مِنَ الذُّنُوْبِ مَا لَمْ يُؤْتِ كَبِيْرَةً وَذٰلِكَ الدَّهْرَ كُلَّهُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ، وَالْبَيْهَقِيُّ، وَالْبَزَّارُ.**(22)

---

(21)الصحيح مسلم ، كتاب : الطهارة، باب : الصلوات الخمس والجمعة إلى الجمعة ورمضان إلى رمضان مكفرات لما بينهن ما اجتنبت الكبائر، ج 1 / ص209، حديث : 233 * السنن لترمذي ، أبواب : الصلاة، باب : ما جاء في فضل الصلوات الخمس، ج 1 / ص418، حديث: 214، * ابن ماجه في السنن، كتاب : الطهارة وسننها، باب : تحت كل شعرة جنابة، ج 1 / ص196، حديث: 598۔

(22)الصحيح مسلم ، كتاب : الطهارة، باب : فضل الوضوء والصلاة عقبه، ج1 /ص 206، حديث: 228، المسند بزار ، ج 2 /ص 68، حديث: 411، السنن الكبرى، ج 2 /ص 290، حديث: 3397، السنن الصغرى، ج 1 /ص 495، حديث: 877، و المسند عبد بن حميد ، ج 1 /ص 49، حديث: 57، و المسند أبو عوانة ، ى 1 /ص 363، حديث: 1312۔

میرے سامنے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے وضو کے لیے پانی منگوایا، پھر کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جس مسلمان نے بھی فرض نماز کا وقت پایا، اچھی طرح وضو کیا، پھر خشوع و خضوع کے ساتھ نماز پڑھی تو وہ نماز اس کے پچھلے تمام گناہوں کا کفارہ بن جائے گی، جب تک کہ وہ کوئی کبیرہ گناہ نہ کرے اور یہ سلسلہ ہمیشہ جاری رہے گا۔

اس حدیث کو امام مسلم، بیہقی اور بزار نے روایت کیا ہے۔

حضرت ابو ہریرہ اور حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہما دونوں کا بیان ہے:

**يَقُوْلَانِ : خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يومًا قَالَ : وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ __ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ __ ثُمَّ أَكَبَّ، فَأَكَبَّ كُلُّ رَجُلٍ مِنَّا يَبْكِي لَا نَدْرِي عَلَى مَاذَا حَلَفَ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ، فِي وَجْهِهِ الْبُشْرَى فَكَانَتْ أَحَبَّ إِلَيْنَا مِنْ حُمْرِ النَّعَمِ ثُمَّ قَالَ : مَا مِنْ عَبْدٍ يُصَلِّي الصَّلَوَاتِ الْخَمْسَ وَيَصُوْمُ رَمَضَانَ وَيُخْرِجُ الزَّكَاةَ وَيَجْتَنِبُ الْكَبَائِرَ السَّبْعَ إِلَّا فُتِّحَتْ لَهُ أَبْوَابُ الْجَنَّةِ فَقِيْلَ لَهُ : ادْخُلْ بِسَلَامٍ. رَوَاهُ النِّسَائِيُّ.**(23)

ایک دن رسول اللہ ﷺ نے ہمیں خطبہ دیا اور فرمایا: اس ہستی کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! (اس ہستی کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! اس ہستی کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے!) تین دفعہ فرمانے کے بعد چہرہ اقدس کے بل جا گرے (یعنی سجدہ ریز ہو گئے)، ہم میں سے بھی ہر شخص

---

**(23)** السنن نسائي ، كتاب : الزكاة، باب : وجوب الزكاة، ج 5 /ص 8، حديث: 2438، و السنن الكبرى، ج 2 /ص 5، حديث: 2218، و الترغيب والترهيب، ج 1 / ص299، حديث: 1103، وابن رجب الحنبلي في جامع العلوم والحكم، ج 1 /ص 170۔

منہ کے بل گر کر رونے لگا۔ ہم نہیں جانتے تھے کہ آپ ﷺ نے حلف کیوں اُٹھایا۔ پھر آپ ﷺ نے سر انور اٹھایا تو آپ ﷺ کے چہرۂ انور پر رونق تھی اور آپ ﷺ کے چہرۂ اقدس پر خوشی کے آثار ہمیں سرخ اونٹوں سے بھی بڑھ کر پسندیدہ تھے۔ آپ ﷺ فرمانے لگے: جو شخص پانچ نمازیں پڑھے، رمضان المبارک کے روزے رکھے، زکوٰۃ ادا کرے اور سات کبیرہ گناہوں سے بچا رہے، اس کے لئے جنت کے دروازے کھول دیئے جائیں گے اور اسے کہا جائے گا باسلامت داخل ہو جاؤ۔" اس حدیث کو امام نسائی نے روایت کیا ہے۔

حضرت ابو عثمان رضی اللہ عنہ کا بیان ہے:

قَالَ: كُنْتُ مَعَ سَلْمَانَ الْفَارِسِيِّ تَحْتَ شَجَرَةٍ وَأَخَذَ مِنْهَا غُصْنًا يَابِسًا فَهَزَّهُ حَتَّى تَحَاتَّ وَرَقُهُ، ثُمَّ قَالَ: يَا أَبَا عُثْمَانَ، أَلَا تَسْأَلُنِي لِمَ أَفْعَلُ هَذَا؟ قُلْتُ: وَلِمَ تَفْعَلُهُ؟ فَقَالَ: هَكَذَا فَعَلَ بِي رَسُوْلُ اللهِ ﷺ وَأَنَا مَعَهُ تَحْتَ شَجَرَةٍ فَأَخَذَ مِنْهَا غُصْنًا يَابِسًا فَهَزَّهُ حَتَّى تَحَاتَّ وَرَقُهُ، فَقَالَ: يَا سَلْمَانُ، أَلَا تَسْأَلُنِي لِمَ أَفْعَلُ هَذَا؟ قُلْتُ: وَلِمَ تَفْعَلُهُ؟ قَالَ: إِنَّ الْمُسْلِمَ إِذَا تَوَضَّأَ فَأَحْسَنَ الْوُضُوْءَ ثُمَّ صَلَّى الصَّلَوَاتِ الْخَمْسَ، تَحَاتَتْ خَطَايَاهُ كَمَا يَتَحَاتُّ هَذَا الْوَرَقُ وَقَالَ تَعَالَى: {وَأَقِمِ الصَّلَاةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ اللَّيْلِ إِنَّ الْحَسَنَاتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ ذَلِكَ ذِكْرَى لِلذَّاكِرِيْنَ} [هود، 11: 114].(24)

---

(24) المسند أحمد بن حنبل ،ج 5 / ص437، حديث: 23758، و السنن دارمي ،ج 1 /ص 197، حديث: 719، والطبراني في المعجم الكبير،ج 6 /ص 257، حديث: 6151، و المسند بزار ،ج 6 /ص 477، حديث: 2508، و الترغيب والترهيب،ج 1 /ص 145، حديث: 534، و مجمع الزوائد، ج1 / ص297۔

میں حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک درخت کے نیچے بیٹھا ہوا تھا کہ انہوں نے اس کی ایک خشک ٹہنی پکڑی اور اسے اس قدر ہلایا کہ اس کے تمام پتے گر گئے۔ پھر کہنے لگے: اے ابو عثمان! تم نے مجھ سے پوچھا کیوں نہیں کہ میں نے ایسے کیوں کیا؟ میں نے کہا: آپ نے ایسے کیوں کیا ہے؟ کہنے لگے: میں ایک دفعہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ درخت کے نیچے بیٹھا ہوا تھا کہ آپ ﷺ نے اسی طرح اس کی ایک خشک ٹہنی پکڑی اور اسے ہلایا، یہاں تک کہ اس کے تمام پتے گر گئے۔ پھر فرمایا: اے سلمان! تم مجھ سے پوچھتے کیوں نہیں کہ میں نے ایسے کیوں کیا؟ میں نے عرض کیا: آپ نے ایسے کیوں کیا؟ آپ ﷺ فرمانے لگے: ایک مسلمان جب اچھی طرح وضو کرے اور پانچ نمازیں ادا کرے تو اس کے گناہ ایسے جھڑ جاتے ہیں جیسے یہ پتے جھڑ رہے تھے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: "اور دن کے دونوں سروں (یعنی صبح و شام کے اوقات میں) اور رات کی چند (پہلی) ساعات میں نماز پڑھا کرو، کچھ شک نہیں کہ نیکیاں سے برائیوں کو دور کر دیتی ہیں، یہ ان کے لئے نصیحت ہے جو نصیحت قبول کرنے والے ہیں۔" اس حدیث کو امام احمد، اور دارمی نے روایت کیا ہے۔

# نماز کے لئے اہتمام

اللہ تعالیٰ کی بارگاہ عالی میں بندگی کے اظہار کا بہتریں اہتمام یہ ہے کہ بندہ اپنی استطاعت کے مطابق زیب وزینت والا اچھا لباس پہن کر جائے۔ بعض لوگوں کے پاس استطاعت ہونے کے باوجود جب وہ نماز کے لئے جاتے ہیں تو وہی عام سے کپڑے پہن کر اور کبھی پھٹے پرانے کپڑے پہن کر نماز ادا کر لیتے ہیں تو اللہ رب العزت نے خود اس کا حکم دیا ہے۔

خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ﴿الأعراف: ۳۱﴾

اللہ کے گھر میں جاؤں تو خوب زیب وزینت والا اچھا لباس پہن کر جاؤں۔

اپنی استطاعت کے مطابق اچھا لباس پہن کر خوشبوں لگا کر مسجد کی طرف نماز کی ادائیگی کے لئے جائے۔ یہ اہتمام کر کے نماز ادا کرنے میں بندہ خود ایک الگ اطمنان وسکون محسوس کرتا ہے اور رب کے کرم واحسانات کی بارش کا آپ اندازہ نہیں کر سکتے۔

# باجماعت نماز

باجماعت نماز کی فضیلت بہت زیادہ ہے حتی کہ اگر دو آدمی بھی ہوں تو جماعت قائم کی جائے، اُن میں ایک امام بنے اور دوسرا مقتدی بن جائے۔

جیسا کہ حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:




**إِثْنَانِ فَمَا فَوْقَهُمَا جَمَاعَةٌ.**[25]

"دو یا دو کے اوپر جماعت ہے۔"

باجماعت نماز کی فضیلت کے حوالے سے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چند احادیث درج ذیل ہیں:

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

**صَلَاةُ الْجَمَاعَةِ تَفْضُلُ صَلَاةَ الْفَذِّ بِسَبْعٍ وَعِشْرِيْنَ دَرَجَةً**[26]

"باجماعت نماز ادا کرنا تنہا نماز ادا کرنے پر ستائیس درجے فضیلت رکھتا ہے"۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: "جب آدمی اچھی طرح وضو کر کے مسجد کی طرف جاتا ہے اور اس طرح جاتا ہے کہ نماز کے سوا کوئی دوسری چیز اسے نہیں لے جاتی تو وہ جو قدم بھی اٹھاتا ہے اس کے ذریعے اس کا ایک درجہ بلند کیا جاتا ہے اور ایک

---

(25)(سنن ابن ماجة، كتاب إقامة الصلاة والسنة فيها، : 522، حديث: 972،باب الاثنان جماعة،)

(26)(صحيح بخاری، كتاب الأذان، 1: 231، حديث: 219، باب فضل صلاة الجماعة)

گناہ (کا بوجھ) ہلکا کیا جاتا ہے پھر جب وہ نماز پڑھتا ہے تو فرشتے اس پر اس وقت تک سلامتی بھیجتے رہتے ہیں جب تک وہ باوضو رہتا ہے اور اس کے لیے یہ دعا کرتے ہیں: اے اللہ! اس پر سلامتی بھیج، اے اللہ! اس پر رحم فرما۔ تم میں سے ہر ایک جب تک نماز کا انتظار کرتا ہے وہ نماز ہی میں ہوتا ہے۔[27]

3. حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ”جو اللہ کے لیے چالیس دن نماز باجماعت ادا کرے اور تکبیر اولیٰ پائے اس کے لیے دو آزادیاں لکھ دی جائیں گی ایک دوزخ سے دوسری نفاق سے“۔[28]

4. حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ”جس کو یہ پسند ہو کہ وہ حالت اسلام میں کل (قیامت کے دن) اللہ تعالی سے کامل مومن کی حیثیت سے ملاقات کرے، اسے چاہئے کہ جس جگہ اذان دی جاتی ہے وہاں ان نمازوں کی حفاظت کرے (یعنی وہ نمازِ پنجگانہ باجماعت ادا کرے).

پھر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ”اگر تم منافقوں کی طرح بلاعذر مسجدوں کو چھوڑ کر اپنے گھروں میں نماز پڑھنے لگوگے تو اپنے نبی کی سنت کو چھوڑ بیٹھوگے اور اگر اپنے نبی کی سنت کو چھوڑ دوگے تو گمراہ ہو جاؤگے۔“[29]

(27)(صحیح بخاری کتاب الجماعة والإمامة، 1:232، حدیث:220، باب فضل صلاة الجماعة،)

(28)(سنن ترمذی ابواب الصلاة، 1:281، حدیث:241، باب في فضل التكبيرة الاولى،)

(29)(صحیح مسلم، کتاب المساجد ومواضع الصلاة، 1:452، حدیث:254، باب صلاة الجماعة من سنن الهدى)

